**(فقال) له (مسلم) في الرد عليه أ (تريد) وتطلب (أحفظ) و أوثق (من سليمان) فإنه من أوثق الناس فزيادته مقبولة يعني أن سليمان كامل الحفظ و الضبط۔** موجودہ دور کے سلفی عالم و محدث، شیخ ابو اسحاق الحوینی نے کہا: " **و كان ثقة، ثبتًا، حافظاً، حجتاً، متقنًا من أثبت أهل البصرة**"۔

## نوٹ:

ان سب اقوال کے حوالے گزر چکے۔

لہذا اثری صاحب کا یہ کہنا کہ سلیمانؒ ثبت نہ تھے، ائمہ کے اقوال سے بے خبری کا نتیجہ ہے۔ اور '**احفظ**' کا جواب آگے آرہا ہے۔

## شبہ نمبر ۳ :

اثری صاحب کہتے ہیں کہ ہم حافظ ابو بکر الاثرمؒ [1] کے حوالہ سے ذکر آئے ہیں کہ سلیمانؒ ثقہ ہیں، مگر قتادۃؒ کے حفاظ تلامذہ میں شمار نہیں ہوتے تھے۔ کسی راوی کا ثقہ اور حافظ ہونا اور بات ہے، مگر کسی مخصوص استاد سے روایت میں ثقہ اور حافظ ہونا اور بات ہے۔ **(توضیح الکلام: ص ۲۶۷)**

## الجواب:

یعنی اثری صاحب کا یہ کہنا ہے کہ ائمہ نے قتادۃ کے تلامذہ میں سلیمان التیمیؒ **(م ۱۴۳ھ)** کو حافظ نہیں مانا، حالانکہ امام مسلمؒ **(م ۲۶۱ھ)** نے سلیمان التیمیؒ **(م ۱۴۳ھ)** کو قتادہؒ **(م ۱۱۸ھ)** کے تلامذہ میں حافظ بلکہ 'احفظ' مانا ہے۔

چنانچہ "**سليمان التيمی عن قتادة**" کی اسی روایت کے بارے میں جب امام مسلمؒ سے ان کے شاگرد غالباً ثقہ، حافظ الحدیث ابو بکر الجارودی النیساپوریؒ **(م ۲۹۳ھ)** نے اعتراض کیا، تو امام مسلمؒ **(م ۲۶۱ھ)** نے جواب دیا: کہ "**تريد أحفظ من سليمان**" تو سلیمان التیمیؒ سے زیادہ حافظہ والے کو چاہتا ہے ؟؟۔

---

[1] امام الاثرمؒ **(م ۲۷۳ھ)** کے حوالہ کا جواب آگے آرہا ہے۔

ثابت ہوا کہ امام مسلمؒ سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳ھ) کو قتادہؒ (م۱۱۸ھ) کے تلامذہ میں 'احفظ' مانتے ہیں۔

اور آگے امام مسلمؒ نے کہا: " **إنماوضعت هاهنا ما أجمعوا عليه** " یعنی میں جو احادیث بھی صحیح مسلم میں ذکر کی ہے، وہ تمام کی تمام ان محدثین کی نزدیک صحیح ہے۔ ( **صحیح مسلم: ج۱: ص۳۰۴**) اور امام مسلمؒ نے اس حدیث کو بھی اپنی "**الصحیح**" میں ذکر کی ہے، جیسا کہ حوالہ گزر چکا۔

اور ائمہ حدیث نے صراحت کی ہے کہ امام مسلم کے قول "**ما أجمعوا عليه**" سے مراد امام یحیی بن معینؒ (م۲۳۳ھ)، امام احمد بن حنبلؒ (م۲۴۱ھ)، امام علی بن المدینیؒ (م۲۳۵ھ)، امام سعید بن منصور الخراسانیؒ (م۲۲۷ھ)، امام عثمان بن ابی شیبہؒ (م۲۳۹ھ) وغیرہ مراد ہیں۔ (مقدمہ ابن الصلاح، ہدی الساری مقدمہ فتح الباری بحوالہ **احسن الکلام: ص ۲۵۹**)[2]

معلوم ہوا کہ ان ائمہ کے نزدیک بھی سلیمان التیمیؒ، قتادہؒ کی روایت میں ثقہ، حافظ ہیں اور یہ حدیث بھی ان کے نزدیک صحیح ہے۔

نیز یہ بھی ذہن میں رہے کہ ان ائمہ میں سے کسی نے بھی اس حدیث پر کلام نہیں کیا۔ واللہ اعلم

لہذا اثری صاحب کا یہ کہنا کہ " سلیمانؒ ثقہ ہیں، مگر قتادہؒ کے حفاظ تلامذہ میں شمار نہیں ہوتے تھے" باطل و مردود ہے۔

نیز اثری صاحب یہ کہنا "کسی راوی کا ثقہ اور حافظ ہونا اور بات ہے، مگر کسی مخصوص استاد سے روایت میں ثقہ اور حافظ ہونا اور بات ہے" بھی باطل و مردود ہے۔

---

[2] **نوٹ:**

اس سے معلوم ہوا کہ امام مسلمؒ کے نزدیک امام احمد بن حنبلؒ (م۲۴۱ھ) اور دیگر ائمہ محدثین، اس حدیث کو صحیح کہنے والوں میں شمار ہوتے ہیں، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

کیونکہ جب کسی کے بارے یہ ثابت ہو جائے کہ وہ ثقہ ہے، تو وہ اپنے تمام شیوخ میں مطلقاً ثقہ ہو گا، الا **یہ کہ کسی خاص شیخ کی روایت میں کوئی تضعیف ثابت ہوئی ہو۔**

پس جب تک کسی خاص **شیخ کی روایت میں کوئی تضعیف ثابت نہیں ہوتی**، وہ راوی اپنے تمام شیوخ میں مطلقاً ثقہ ہو گا، اور ایسی صورت میں اس ثقہ راوی کی زیادتی مقبول ہو گی۔

چونکہ متقدمین ائمہ محدثین کے نزدیک سلیمان التیمیؒ دیگر شیوخ کے ساتھ ساتھ قتادۃؒ کی روایت میں ثقہ اور احفظ ہیں، جیسا کہ تفصیل گزر چکی، لہذا ان کی زیادتی بھی مقبول ہو گی۔[3]

پھر اثری صاحب کا آگے یہ کہنا کہ "انکار ان کے حفظ وضبط کا نہیں، قتادہؒ کی روایت میں حفاظ کی **مخالفت** پر ان کے تفرد کا انکار ہے" بھی بڑا عجیب ہے کیونکہ جب ان کے نزدیک انکار ان کے (یعنی سلیمان التیمیؒ کے) حفظ وضبط کا نہیں ہے یعنی جب اثری کے نزدیک سلیمان التیمیؒ کامل الحفظ وکامل الضبط ہیں، تو ان کے نزدیک

- سلیمانؒ کو ثبت، حجت نہ ماننے کی وجہ کیا ہے؟؟ جب کہ ائمہ بلکہ سلفی علماء نے بھی ان کو ثقہ، ثبت، حجت، متقن قرار دیا ہے، جیسا کہ حوالے گزر چکے،
- ان کے تفرد کو قبول نہ کرنے کی وجہ کیا ہے، جب کہ ان کے حفظ اور ضبط پر اثری صاحب بھی مطمئن ہیں اور ائمہ نے بھی ان کی زیادتی کو قبول کیا ہے۔

---

[3] امام، حافظ اثرمؒ (م ۲۷۳ھ) نے سب پہلے قتادہ کی روایات میں التیمیؒ پر مطلقاً کلام کیا ہے، حالانکہ ان سے پہلے کہ متقدمین ائمہ امام یحیی بن معینؒ (م ۲۳۳ھ)، امام احمد بن حنبلؒ (م ۲۴۱ھ)، امام علی بن المدینیؒ (م ۲۳۵ھ)، امام سعید بن منصور الخراسانیؒ (م ۲۲۷ھ)، امام عثمان بن ابی شیبہؒ (م ۲۳۹ھ)، امام مسلمؒ (م ۲۶۱ھ) وغیرہ نے قتادہ کی روایات میں سلیمان التیمیؒ کو ثقہ مانا ہے۔ لہذا دیگر ائمہ کے مقابلے میں اثرمؒ کا قول مرجوح ہے، نیز جن علتوں کی وجہ انہوں نے قتادہ کی روایات میں التیمیؒ مطلقاً پر کلام کیا ہے، وہ تمام علل کا جواب آگے آرہا ہے۔ اور امام احمدؒ بھی اس حدیث کے **مصححین** میں شمار ہوتے ہے۔ تفصیل آگے آرہی ہے۔

نیز اثری صاحب کا "**إذا قرأ فأنصتوا**" کے الفاظ کو **مخالفت کہنا** بھی محل نظر بلکہ باطل و مردود ہے، یہ مخالفت نہیں زیادتی ہے، جس کا اقرار غیر مقلدین بھی کرتے ہیں، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

لہذا اثری صاحب کے تمام اعتراضات باطل و مردود ہیں۔[4]

## شبہ نمبر ۴ : (امام اثرمؒ کی عبارت کا جواب)

ثقہ، حافظ الحدیث، امام ابو بکر الاثرمؒ (**م ۲۷۳؁ھ**) کا ایک طویل کلام، اثری صاحب نے شرح علل الترمذی لابن رجب سے نقل کیا ہے کہ:

سلمان التیمیؒ ثقات میں سے ہیں، لیکن وہ قتادہؒ کی حدیث کو قائم نہیں رکھ سکے اور یہ بھی کہا ہے کہ سلیمان التیمی قتادہؒ کے حفاظ تلامذہ میں سے نہ تھے اور ان کی کچھ ایسی احادیث بھی ذکر کی ہیں، جن میں قتادہؒ کی روایت میں انہیں وہم ہو گیا ہے۔

---

[4] اثری صاحب نے قتادہؒ کے دیگر حفاظ تلامذہ کی اعلی توثیق تقریب لابن حجر سے حوالہ سے ذکر کی اور کہا کہ ابن ابی عروبہ، شعبہ، معمر، ہشام وغیرہ ثقہ، ثبت، فاضل ہیں، جب کہ سلیمان التیمی کے بارے میں حافظ نے تقریب میں ثقہ، عابد لکھا ہے۔ لہذا سلیمان کے مقابلے یہ حضرات زیادہ ثقہ، ثبت ہیں۔ (**تلخیص اتوضیح الکلام: ص ۶۶۷**) حالانکہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (**م ۸۵۲؁ھ**) سلیمان التیمیؒ کو ثقہ، عابد کہنے کے ساتھ ساتھ اپنی دیگر کتابوں میں ثبت، **فاضل، أحد سادة التابعين علمًا وعملًا** کہا ہے، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (**م ۸۵۲؁ھ**) کے نزدیک شعبہ، معمر، ہشام رحمہم اللہ کی طرح سلیمان التیمیؒ بھی ثقہ، ثبت، فاضل ہیں۔ واللہ اعلم

اور اثری صاحب کا یہ موازنہ مبنی بر انصاف نہیں۔

ان میں سے ایک، قتادہ عن یونس عن حطان عن ابی موسی کے طریق سے ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا امام اس لیے ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے اور اس میں اس نے یہ لفظ بھی کہے ہیں "**إذا قرأ فأنصتوا**" حالانکہ یہ الفاظ قتادہ کے حفاظ شاگرد ذکر نہیں کرتے۔

انہی احادیث میں سے یہ ہے کہ انہوں نے قتادہؒ عن انسؓ سے یہ روایت نقل کی ہے کہ نبی ﷺ نے وفات کے وقت وصیت فرمائی کہ نماز اور غلاموں کا خیال رکھنا اور یہ خطاء فاحش ہے۔ (کیونکہ قتادہ نے اس حدیث کو ابو الخلیل عن سفینۃ عن ام سلمۃ عن النبی ﷺ سے نقل کیا ہے)

اور انہی میں وہ روایت بھی ہے جسے انہوں نے قتادہ عن یونس بن جبیر عن رجل من اصحاب النبی کے طریق سے بیان کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ احد پہاڑ پر چڑھے اور آپ کے ساتھ ابو بکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ تھے۔ پہاڑ ہلنے لگا۔ حالانکہ قتادہؒ نے اسے انسؓ سے روایت کیا ہے۔

اور انہی میں سے، ان کی ایک وہ روایت ہے جو انہوں نے قتادہؒ سے بواسطہ ابو رافع بیان کی ہے۔ حالانکہ قتادہؒ نے ابو رافع سے کچھ نہیں سنا۔

اور امام اثرمؒ نے العلل میں ذکر کیا ہے کہ انھوں نے یہ تمام کلام امام احمدؒ پر پیش کیا، تو انھوں نے فرمایا: یہ اضطراب ہے اور اسی طرح مجھے یاد ہے۔

اس کے بعد اثری صاحب کہتے ہیں کہ لیجئے امام ابو بکرؒ، سلیمانؒ کی صرف اسی روایت "**إذا قرأ فأنصتوا**" پر کلام نہیں کرتے بلکہ اس کے علاوہ بھی قتادہؒ سے ان کی روایات میں کلام کرتے ہیں۔ **(توضیح الکلام: ص ۶۶۷-۶۶۸)**

اور موصوف اثری صاحب نے امام ابو بکر الاثرمؒ کا یہ حوالہ جگہ جگہ نقل کر کے یہی بات کہی کہ قتادہ کے حفاظ تلامذہ میں سلیمان التیمیؒ کا شمار نہیں ہوتا۔

**الجواب:**

امام اثرمؒ (م۲۷۳ھ) نے سب سے پہلے قتادہ کی روایات میں التیمیؒ پر مطلقاً کلام کیا ہے، جبکہ ان سے پہلے کسی امام نے بھی مطلقاً یہ نہیں کہا کہ قتادہ کی احادیث میں سلیمان التیمیؒ کو وہم ہوا ہے، وہ ان کی احادیث قائم نہیں رکھ سکے، وہ ان کے حفاظ تلامذہ میں کا شمار نہیں ہوتے۔[5]

---

[5] اثری صاحب نے امام عمرو بن علی الفلاسؒ (م۲۴۹ھ) کا حوالہ ذکر کیا ہے کہ قتادہ کے اصحاب میں الاثبات ابن ابی عروبہ، شعبہ، ہشام اور ہمام ہیں۔ (ص:۶۶۷)، حالانکہ خود غیر مقلدین کا اصول ہے کہ عدم ذکر عدم شئی کو مستلزم نہیں ہے۔ (**نور العینین:۵۸**)، لہذا سلیمان التیمیؒ کا ذکر نہ کرنا، قتادہ کے شاگردوں میں ان کا ثبت نہ ہونے کی دلیل نہیں ہے۔

نیز اثری صاحب نے اس حدیث میں موجود "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادتی پر متکلمین کی فہرست میں امام بخاریؒ (م۲۵۶ھ) کو بھی ذکر کیا ہے۔ (**ایضا: ص ۶۶۵**)، جبکہ کتاب جزء القراءۃ امام بخاریؒ سے سنداً ثابت ہی نہیں ہے۔

لہذا جو حضرات ہم سے موطا امام محمد، کتاب الآثار بروایت امام ابی یوسف و امام محمد، الفقہ الاکبر للامام ابی حنیفۃ، کتاب الوصایۃ للامام ابی حنیفۃ، تاریخ یحیی بن معین بروایت ابن محرز، شرح اعتقاد اصول اہل سنۃ، المدونۃ الکبری، فضائل ابی حنیفۃ لابن ابی العوام وغیرہ کئی کتابوں کو نہیں مانتے اور ان کتب کی صحیح اسناد کا سوال کرتے ہیں، ان سے گزارش ہے کہ پہلے وہ امام بخاریؒ سے یہ کتاب جزء القراءۃ ثابت کریں۔

پھر امام بخاریؒ (م۲۵۶ھ) نے بھی یہ بات نہیں کہی کہ قتادہ کی احادیث میں سلیمان التیمیؒ کو وہم ہوا ہے، یا وہ ان کی احادیث قائم نہیں رکھ سکے، یا وہ ان کے حفاظ تلامذہ میں کا شمار نہیں ہوتے، وغیرہ وغیرہ بلکہ ان کے الفاظ یہ ہیں:

**وروى سليمان التيمي، وعمر بن عامر، عن قتادة، عن يونس بن جبير، عن عطاء، عن موسى في حديثه الطويل عن النبي صلى الله عليه وسلم: «إذا قرأ فأنصتوا» ولم يذكر سليمان في هذه الزيادة سماعا من قتادة، ولا قتادة من يونس بن جبير وروى هشام، وسعيد، وهمام، وأبو عوانة وأبان بن يزيد، وعبيدة، عن قتادة، ولم يذكروا: «إذا قرأ فأنصتوا» ولو صح لكان يحتمل سوى فاتحة الكتاب۔ (جز القراءۃ المنسوب للبخاری: ص ۶۲)،**

نیز حافظ ابن تیمیہؒ (م۷۲۸ھ) نے امام بخاریؒ سے منسوب جرح کو رد بھی کر دیا ہے۔ (**مجموع الفتاوی: ج ۲۲: ص ۳۴۰**)

بلکہ ان سے پہلے کے ائمہ نے قتادہ کی روایات میں سلیمان التیمیؒ کو ثقہ مانا ہے، خاص طور پر اس روایت "**إذا قرأ فأنصتوا**" کو صحیح قرار دیا ہے، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

اور امام ابو بکر الاثرمؒ (م ۲۷۳ھ) نے جن وجوہات کی بنا پر قتادہ کی روایات میں التیمیؒ پر مطلقاً کلام کیا ہے، وہ وجوہات ہی غیر صحیحہ اور مرجوحہ ہیں، وجوہات مع جوابات ملاحظہ فرمایئے :

**وجہ نمبر ۱:**

امام الاثرمؒ (م ۲۷۳ھ) نے کہا: قتادہ عن یونس عن حطان عن ابی موسی کی طریق سے ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا امام اس لیے ہے کہ اس کی اقتداء کی جائے اور اس میں انہوں نے یہ لفظ بھی کہے ہیں "**إذا قرأ فأنصتوا**" حالانکہ یہ الفاظ قتادہ کے حفاظ شاگرد ذکر نہیں کرتے۔

**الجواب:**

"**إذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادت نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ (م ۱۴۳ھ) منفرد نہیں ہیں، ان کی متابعت میں کئی راوی موجود ہیں، جس کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

**وجہ نمبر ۲ :**

امام الاثرمؒ (م ۲۷۳ھ) نے کہا: انہی احادیث میں سے یہ ہے کہ انہوں نے قتادہؒ عن انسؓ سے یہ روایت نقل کی ہے کہ نبی ﷺ نے وفات کے وقت وصیت فرمائی کہ نماز اور غلاموں کا خیال رکھنا اور یہ خطاء فاحش ہے۔ (کیونکہ قتادہ نے اس حدیث کو ابو الخلیل عن سفینۃ عن ام سلمۃ عن النبی ﷺ سے نقل کیا ہے)

**الجواب:**

حضرت انس بن مالکؓ سے یہ روایت نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳ھ) منفرد نہیں ہیں، بلکہ ان کی طرح شعبہؒ (م۱۶۰ھ)، السری بن یحییؒ (م۱۶۷ھ)، بشر بن منصور **السلیمی**ؒ (م۱۸۰ھ) وغیرہ نے بھی ثابت البنانیؒ عن انسؓ کی طریق سے یہی روایت نقل کی ہے۔ **(اطراف الغرائب للدارقطنی: ج۲: ص۳۶، شعب الایمان: ج۱۳: ص۴۰۴)**

معلوم ہوا کہ حدیث "**الصلاة وما ملكت أيمانكم**" انسؓ سے مروی ہے، اور اس کو انسؓ سے نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ منفرد نہیں ہیں، لہذا اس بات کا قوی احتمال ہے کہ ثابت البنانیؒ (م۱۲۹ھ) کے دیگر اصحاب کی طرح قتادہؒ نے بھی ان سے یہ روایت سنی ہو، اور پھر اس کو ثابتؒ سے تدلیس کرتے ہوئے، سلیمان التیمیؒ کے سامنے، عن انس سے ذکر کی ہو۔

کیونکہ اسی حدیث کی ایک سند سنن الکبری للنسائی میں اس طرح آئی ہے کہ:

**قال النسائی أخبرني هلال بن العلاء، قال: حدثنا الخطابي، قال: حدثنا المعتمر، قال: سمعت أبي، عن قتادة، عن صاحب له عن أنس، نحوه۔ (ج۶: ص۳۸۷)**

اس روایت میں قتادہؒ کے استاذ اور انسؓ کے شاگرد یعنی "**صاحب له**" ثقہ، امام ثابت البنانیؒ (م۱۲۹ھ) ہیں، کیونکہ ائمہ نے صراحت کی ہے کہ قتادہؒ، ثابتؒ کے شاگرد ہیں۔ **(تہذیب الکمال: ج۴: ص۳۴۶)** اور اس روایت کو انسؓ سے ثابتؒ نے ہی روایت کیا ہے۔ جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

لہذا یہاں "**صاحب له**" سے مراد ثابت البنانیؒ (م۱۲۹ھ) ہیں، اور حضرت انس بن مالکؓ سے یہ روایت نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳ھ) منفرد نہیں ہیں۔

**نوٹ:**

یہی روایت کی ایک سند طبقات ابن سعد میں ہے، چنانچہ امام ابن سعدؒ (م۲۳۰ھ) کہتے ہیں کہ:

" **أخبرنا وكيع بن الجراح عن سفيان الثوري عن سليمان التيمي عن من سمع أنس بن مالك يقول: كانت عامة وصية رسول الله - صلى الله عليه وسلم - وهو يغرغر بنفسه الصلاة وما ملكت أيمانكم** "۔(ج۲: ص۱۹۵، طبع دار الكتب العلمية، بيروت)

اور یہاں "**عن من سمع أنس بن مالك**" سے مراد قتادہؒ (م۱۱۹؁) نہیں ہیں، کیونکہ سنن کبری للنسائی کی روایت سے معلوم ہوا کہ قتادہؒ (م۱۱۹؁) نے یہ حدیث انسؓ سے نہیں سنی، بلکہ انہوں نے یہ روایت اپنے ساتھی اور استاذ ثابت البنانیؒ (م۱۲۹؁) سے سنی ہے، جیسا کہ تفصیل گزر چکی ہے۔

نیز قتادہؒ کی طرح، سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳؁) بھی ثابت البنانیؒ (م۱۲۹؁) کے شاگرد ہیں۔(**تہذیب الکمال: ج۱۲: ص۶**) لہذا یہاں بھی "**عن من سمع أنس بن مالك**" سے مراد ثابت البنانیؒ (م۱۲۹؁) ہی ہیں۔ واللہ اعلم

یعنی سلیمان التیمیؒ نے یہ روایت قتادہؒ (م۱۱۹؁) اور ثابت البنانیؒ (م۱۲۹؁)، دونوں سے نقل کی ہے۔

اس تفصیل سے یہ بھی معلوم ہوا کہ امام نسائیؒ (م۳۰۳؁) کا اس حدیث کے تعلق سے یہ قول "**سليمان التيمي: لم يسمع هذا الحديث من أنس**" بالکل صحیح ہے۔

## ایک اہم تنبیہ:

سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳؁) بالجزم یہ ساری تفصیل نقل کر رہے ہیں، جو کہ ان کے قوي الضبط اور احفظ ہونے کی دلیل ہے، کیا یہ بات بھی اس حدیث کا بطریق سلیمان عن قتادۃ عن ثابت عن انس سے، صحیح اور محفوظ ہونے کے لئے کافی نہیں ہے ؟؟؟

خاص طور سے جب کہ یہ روایت سلیمان التیمی عن ثابت عن انسؓ سے ثابت ہو چکی ہے۔

خلاصہ یہ کہ قتادہ سے یہ روایت نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳؁) کو وہم نہیں ہوا۔

## وجہ نمبر ۳:

امام الاثرمؒ (م۲۷۳ھ) نے کہا: سلیمان نے قتادہ عن یونس بن جبیر عن رجل من اصحاب النبی کے طریق سے بیان کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ احد پہاڑ پر چڑھے اور آپ کے ساتھ ابو بکرؓ، عمرؓ، عثمانؓ تھے، پہاڑ ہلنے لگا، حالانکہ قتادہؒ نے اسے انسؓ سے روایت کیا ہے۔

## الجواب:

سعید بن ابی عروبہؒ (م۱۵۷ھ) کی روایت:

**قال ابن ابی عاصم فی کتابه السنة : حدثنا عبد الأعلی بن حماد، ثنا یزید بن زریع، عن سعید بن أبي عروبة، عن قتادة، عن أنس بن مالك، أن النبي صلى الله عليه وسلم صعد أحدا، واتبعه أبو بكر وعمر وعثمان، فرجف بهم، فضربه رسول الله صلى الله عليه وسلم برجله، وقال: اثبت أحد إنما عليك نبي، وصديق، وشهيدان۔**

سلیمان التیمیؒ (م۱۴۳ھ) کی روایت:

**قال ابن ابی عاصم فی کتابه السنة: حدثنا عاصم الأحول، ثنا معتمر، عن أبيه، عن قتادة، عن أبي غلاب، عن رجل من أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، أن النبي صلى الله عليه وسلم، وأبا بكر، وعمر، وعثمان، كانوا على حراء، فرجف بهم، أو تحرك بهم، فقال النبي صلى الله عليه وسلم: اثبت، فإنما عليك نبي، وصديق، وشهيدان۔ (ج۲: ص ۶۲۱)**

میں کہتا ہوں کہ دونوں سندوں میں کوئی فرق نہیں ہے، کیونکہ سعید کی روایت میں قتادہؒ (م۱۱۹ھ) نے عن کے صیغہ کے ساتھ انسؓ سے روایت کیا ہے، لہذا یہاں قتادہؒ کی تدلیس کا احتمال ہے۔

جبکہ سلیمان التیمیؒ (م **۱۴۳ھ**) کی سند میں قتادہؒ کے ثقہ، شیخ ابو غلاب یونس بن جبیر الباہلیؒ (م **بعد ۹۰ھ**) کا ذکر ہے، تو یہاں اس روایت میں قتادہؒ نے ان سے تدلیس کی ہوگی اور رجل من اصحاب النبی ﷺ سے مراد ابو غلاب یونس بن جبیر الباہلیؒ (م **بعد ۹۰ھ**) کے شیخ حضرت انسؓ ہیں۔ (**تاریخ الاسلام: ج ۲: ص ۱۱۹۰، مسند الحارث: ج ۱: ص ۱۹۶**)

لہذا دونوں سندوں میں کوئی فرق نہیں ہے۔ واللہ اعلم

## نوٹ:

اس تفصیل سے امام حاکمؒ (م **۴۰۵ھ**)، ثقہ، حافظ الحدیث، امام ابو عمرو الدانیؒ (م **۴۴۴ھ**) کی رائے کی تائید ہوتی ہے کہ قتادہؒ (م **۱۱۹ھ**) اپنے نزدیک صرف ثقہ سے ہی روایت کرتے تھے۔ (**معرفۃ علوم الحدیث للحاکم: ص ۱۰۳، رسالۃ فی رسوم الحدیث او جزء فی بیان علم الحدیث للدانی: ۱۱۷، طبع الدار المالکیۃ**)

## وجہ نمبر ۴:

امام الاثرمؒ (م **۲۷۳ھ**) نے کہا: اور انہی (اوہام) میں سے ان کی ایک وہ روایت ہے جو انہوں نے قتادہؒ سے روایت کی کہ ابو رافع نے ان سے بیان کی ہے۔ حالانکہ قتادہؒ نے ابو رافع سے کچھ نہیں سنا۔

## الجواب:

اس کا جواب تو حافظ ابن رجبؒ (م **۷۹۵ھ**) نے آگے نقل کر دیا کہ یہ روایت بخاری میں ہے۔ (**شرح علل الترمذی لابن رجب: ج ۲: ص ۷۹۰**) اور بخاری میں یہ روایت **حدیث نمبر ۷۵۵۶** پر موجود ہے۔

نیز خود اثری صاحب نے بھی اس کا جواب حافظ ابن حجر عسقلانیؒ (م **۸۵۲ھ**) سے نقل کیا ہے کہ عدم سماع کا یہ (ابو داودؒ کا) قول کسی خاص روایت کے بارے میں ہے، ورنہ بخاری میں سماع کی تصریح ہے۔ (**توضیح الکلام: ص ۲۶۶**)

یعنی ائمہ محدثین نے سلیمان عن قتادہ کی اس روایت کو جس میں ابو رافع سے سماع کی تصریح موجود ہے، دیگر اصحاب کی روایت پر ترجیح دی ہے۔

لہذا یہ روایت بھی سلیمان التیمیؒ کے وہم پر دلالت نہیں کرتی۔

**خلاصہ کلام:**

اس پوری تفصیل سے معلوم ہوا کہ ثقہ، حافظ الحدیث، امام ابو بکر الاثرمؒ **(م ۲۷۳ھ)** نے جن وجوہات کی بنا پر قتادہ کی روایات میں التیمیؒ پر مطلقاً کلام کیا ہے، وہ وجوہات ہی غیر صحیحہ اور مرجوحہ ہیں، جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

لہذا اثرمؒ **(م ۲۷۳ھ)** کا قول "**كان لا يقوم بحديث قتادة ولم يكن التيمي من الحفاظ، من أصحاب قتادة**" غیر صحیح، مرجوح اور نا قابل قبول ہے۔

صحیح اور ارجح قول یہی ہے کہ سلیمان التیمیؒ قتادہؒ کی روایت میں بھی احفظ ہیں، جیسا کہ امام مسلمؒ نے کہا ہے، اور امام بخاریؒ نے بھی التیمی عن قتادہ کی منفرد روایت کو اپنے کتاب الجامع الصحیح میں نقل کر کے صحیح قرار دیا ہے، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ نے بھی ان کی منفرد روایت کو صحیح تسلیم کیا ہے۔ جیسا کہ تفصیل گزر چکی۔

**شبہ نمبر ۵ : (کیا امام احمدؒ نے اس روایت کو مضطرب کہا؟)**

اثری صاحب کے نقل کردہ عبارت میں ہے کہ امام اثرم نے یہ ساری تفصیل امام احمدؒ کے سامنے پیش کیا تو امام احمدؒ نے کہا کہ یہ اضطراب ہے اور مجھے اسی طرح یہ یاد ہے۔ پھر آگے لکھتے ہیں کہ واضح ہو جاتا ہے امام احمدؒ بھی "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی حدیث کو مضطرب قرار دیتے ہیں۔ **(توضیح: ص ۲۶۶)**

**الجواب:**

پہلے حافظ ابن رجبؒ **(م ۷۹۵ھ)** کی مکمل عبارت ملاحظہ فرمائیے:

**قال أبو بكر الأثرم في كتاب الناسخ والمنسوخ: كان التيمي من الثقات، ولكن كان لا يقوم بحديث قتادة.**

**وقال أيضاً: لم يكن التيمي من الحفاظ، من أصحاب قتادة.**

**وذكر له أحاديث وهم فيها عن قتادة.**

**منها حديثه عن قتادة، عن يونس بن جبير، عن حطان، عن أبي موسى عن النبي -صلى الله عليه وسلم- "إنما جعل الإمام ليؤتم به" قال فيه: "وإذا قرأ فأنصتوا"**

**ولم يذكر هذه اللفظة أحد من أصحاب قتادة (الحفاظ).**

**ومنها: إنه روى عن قتادة، عن أنس، عن النبي -صلى الله عليه وسلم- أوصى عند موته بالصلاة وما ملكت أيمانكم.**

**وإنما رواه قتادة عن أبي الخليل عن سفينة عن النبي -صلى الله عليه وسلم-.**

**قال: وهذا خطأ فاحش.**

**ومنها أنه روى عن قتادة عن يونس بن جبير، عن رجل من أصحاب النبي -صلى الله عليه وسلم- "أنه -صلى الله عليه وسلم- صعد أحداً ومعه أبو بكر وعمر وعثمان فاهتز الجبل ... الحديث".**

**وإنما رواه عن قتادة عن أنس.**

**ومنها أنه روى عن قتادة "أن أبا رافع حدثه". ولم يسمع قتادة من أبي رافع شيئاً.**

**وقد ذكر الأثرم في العلل أنه عرض هذا الكلام كله على أحمد، قال: فقال أحمد: هذا اضطراب، هكذا حفظت۔ (شرح علل الترمذی لابن رجب: ج۲: ص۷۸۸-۷۹۰)**

اس عبارت پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ "**هذا اضطراب**" سے "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی خاص زیادتی مراد نہیں ہے، بلکہ اس سے اثرمؒ کی ذکر دہ روایات میں التیمیؒ کا تفرد مراد ہے کہ ان کا یہ تفرد باعث اضطراب معلوم ہوتا ہے۔

لیکن آگے امام احمدؒ کہتے ہیں کہ میرے نزدیک ان کی یہ روایت اسی طرح "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادتی کے ساتھ) محفوظ ہے، یعنی امام احمدؒ ان روایات میں سلیمان التیمیؒ کے تفرد کے باوجود اپنے نزدیک اس زیادتی "**إذا قرأ فأنصتوا**" کو محفوظ مانا ہے۔

اور ''**ھکذا حفظت**'' کا جملہ بھی اختلافِ روایت کے وقت راوی کا اپنے نزدیک اپنے بیان کردہ الفاظ کے محفوظ ہونے پر دلالت کرتا ہے، جیسا کہ محدثین کے منہج سے واضح ہوتا ہے۔ دیکھئے التاریخ الکبیر للبخاری: ج۶: ص۱، مسند الشافعی ترتیب سنجر: ج۲: ص۲۴۱، مخطوطہ **الخطب** والمواعظ لابی عبید: ص۲۰۸، وغیرہ

**نوٹ:**

سوالات ابو طالب میں موجود ایک دوسری روایت سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ امام احمدؒ کے نزدیک یہ روایت ''**إذا قرأ فأنصتوا**'' کی زیادتی کے ساتھ محفوظ تھی، جیسا کہ تفصیل آگے آرہی ہے۔

لہذا امام احمدؒ نے اس زیادتی ''**إذا قرأ فأنصتوا**'' کو مضطرب نہیں کہا، بلکہ ان کے نزدیک یہ زیادتی محفوظ ہے، غالباً یہی وجہ ہے کہ:

- امام الاثرمؒ (**م۲۷۳ھ**) نے ان سے پوچھا کہ:

**قلت لأحمد بن حنبل من يقول عن النبي صلى الله عليه وسلم من وجه صحيح إذا قرأ الإمام فأنصتوا فقال حديث ابن عجلان الذي يرويه أبو خالد والحديث الذي رواه جرير عن التيمي۔**

صحیح سند سے رسول اللہ ﷺ کی حدیث میں ''**إذا قرأ فأنصتوا**'' کس نے کہا؟ تو امام احمدؒ نے کہا: کہ ابو خالد الاحمر عن ابن عجلان اور جریر عن التیمی نے کہا ہے۔ (مختصر اختلاف العلماء للطحاوی: ج۱: ص۲۰۶، التمہید لابن عبد البر: ج۱۱: ص۳۴ وغیرہ)

- اسی طرح سوالات ابی طالب میں بھی امام احمدؒ (**م۲۴۱ھ**) سے کہا گیا:

**يقولون: أخطأ التيمي قال: من قال هذا فقد بهته۔**

لوگوں کا کہنا ہے کہ ابو موسی کی روایت میں سلیمان التیمیؒ نے غلطی کی ہے، تو امام احمدؒ نے کہا کہ جو یہ کہتے ہیں کہ سلیمان التیمی نے خطاء کی، تو انہوں نے سلیمان التیمی پر بہتان باندھا ہے۔ (**شرح ابن ماجہ للمغلطائی: ص۱۴۲۹**)

- ماردینیؒ (**م۷۵۰ھ**) نے بھی امام احمدؒ کا تقریباً یہی کلام علل الخلال سے نقل کیا ہے۔ (**الجوھر النقی: ج۲: ص۱۵۵**)

پھر ان سب کے علاوہ، ائمہ محدثین نے بھی امام احمدؒ (**م۲۴۱ھ**) کو اس کے **مصححین** میں شمار کیا ہے۔ چنانچہ

۱- امام مسلمؒ (م ۲۶۱ھ)۔ (دیکھئے ص:۸)

۲- ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث، امام ابو جعفر الطحاویؒ (م ۳۲۱ھ) کہتے ہیں کہ "**فقد صحّح أحمد هذَين الْحَدِيثين**"۔ (**مختصر اختلاف العلماء للطحاوی: ج۱: ص ۲۰۶**)

۳- ابن بطالؒ (م ۴۴۹ھ) کہتے ہیں کہ "**وقد صححه أحمد بن حنبل**"۔ (**شرح بخاری لابن بطال: ج۲: ص ۴۷۰**)

۴- حافظ المغرب، امام ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳ھ) نے کہا: "**وقد صحح هذين الحديثين أحمد بن حنبل**"۔ (**التمهيد لابن عبد البر: ج۱۱: ص ۳۴ وغیرہ**)

۵- امام ابو عبد اللہ القرطبیؒ (م ۶۷۱ھ) نے کہا: "**وَقَدْ صَحَّحَهَا الْإِمَامُ أَحْمَدُ بْنُ حنبل و ابن المنذر**"۔ (**تفسير القرطبی: ج۱: ص ۱۲۱**)

۶- حافظ ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸ھ) نے کہا: "**صححه أحمد و إسحاق و مسلم بن الحجاج وغيرهم**"۔ (**مجموع الفتاوی: ج ۲۲: ص ۳۴۰**)

۷- حافظ ابن عبد الہادیؒ (م ۷۴۴ھ) نے کہا: "**صَححهُ الإِمَام أَحْمد**"۔ (**المحرر فی الحدیث: ص ۱۸۹**)

۸- حافظ ماردینیؒ (م ۷۵۰ھ)۔ (**الجوهر النقی: ج۲: ص ۱۵۵**)

۹- حافظ مغلطائیؒ (م ۷۶۲ھ) نے کہا: "**وصححه أيضا أحمد بن حنبل فيما حكاه الأثرم**"۔ (**شرح ابن ماجه للمغلطائی: ص ۱۴۲۹**)

۱۰- امام محمد بن عبد اللہ الزرکشی المصریؒ (م ۷۷۲ھ) نے کہا: "**صححه أحمد ومسلم**"۔ (**شرح الزركشی علی الخرقی: ج۱: ص ۶۰۲**)

۱۱- حافظ ابن الملقنؒ (م ۸۰۴ھ) نے کہا: "**صححه أيضا: أحمد و ابن حزم**"۔ (**البدر المنير: ج۴: ص ۴۸۲**)

۱۲- محدث انور شاہ کشمیریؒ (م ۱۳۵۱ھ) نے کہا: "**قد صححه أحمد بن حنبل و أبو بكر بن أثرم تلميذ أحمد و ابن جرير في تفسيره، و أبو عمر و ابن حزم الأندلسي و زكي الدين المنذري و الحافظ ابن حجر العسقلاني**"۔ (**العرف الشذی: ج۱: ص ۳۱۳**)

لہذا امام احمدؒ (م ۲۴۱ھ) نے اس حدیث کی زیادت کو صحیح قرار دیا ہے، اور ائمہ محدثین کے نزدیک بھی یہی راجح ہے اور شرح علل الترمذی کی عبارت سے بھی امام صاحبؒ کا اس زیادت کی تصحیح کی طرف رجحان ثابت ہوتا ہے۔ واللہ اعلم

## متابعات پر بحث:

اہل حدیثوں کے محدث العصر، زبیر علی زئی صاحب کہتے ہیں کہ سلیمان بن طرخان التیمیؒ (تابعی) کی بیان کردہ حدیث "**إذا قرأ فأنصتوا**" متابعات اور شاہد کے بغیر کی بھی جمہور کے نزدیک صحیح ہے۔ (**ہفت روزہ الاعتصام: ۲۱ تا ۲۷ نومبر ۲۰۰۸، ۲۲ ذی قاعدہ ۱۴۲۹ھ: ص ۲۲**)

امام قتادہؒ (م ۱۱۹ھ) سے "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادت نقل کرنے میں سلیمان التیمیؒ (م ۱۴۳ھ) منفرد بھی نہیں ہے۔ ان کے متابع بھی موجود ہیں۔

## متابع نمبر "۱" اور "۲" :

چنانچہ امام محمد بن ھارون الرویانیؒ (م ۳۰۷ھ) فرماتے ہیں کہ:

**نا أبو عبد الله القطعي، نا سالم بن نوح العطار، نا عمر بن عامر و سعيد بن أبي عروبة، عن قتادة، عن يونس بن جبير، عن حطان بن عبد الله الرقاشي قال: صلى بنا أبو موسى الأشعري فقال: عن النبي صلى الله عليه وسلم: إذا قرأ الإمام فأنصتوا۔ (مسند الرویانی: ج ۱: ص ۳۷۰)**

## سند کی تحقیق:

(۱) امام محمد بن ہارون الرویانیؒ (م ۳۰۷ھ) مشہور ثقہ، امام اور حافظ الحدیث ہیں۔ (**سیر: ج ۱۴: ص ۵۰۷**)

(۲) ابو عبد اللہ محمد بن یحیی بن ابی حزم القطعیؒ (م ۲۵۳ھ) مسلم کے ثقہ راوی ہیں۔ (**تحریر تقریب التہذیب: ۶۳۸۲**)

(۳) سالم بن نوح عطارؒ (م بعد ۲۰۰ھ) مسلم کے راوی صدوق، حسن الحدیث ہیں۔ (**تحریر تقریب التہذیب: ۲۱۸۵**)

لہذا یہ سند حسن ہے۔

اس روایت میں سلیمان التیمیؒ (م ۱۴۳ھ) کی طرح ۲، ۲ راویوں عمر بن عامر البصریؒ (م ۱۳۵ھ) اور سعید بن ابی عروبہؒ (م ۱۵۷ھ) نے قتادہؒ (م ۱۱۹ھ) سے "**إذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادت نقل کی ہے۔

## متابع نمبر ۳:

حافظ ابو عوانہ الاسفر اینیؒ (م ۳۱۶ھ) نے کہا:

**حدثنا سهل بن بحر الجنديسابوري قال: ثنا عبد الله بن رشيد قال: ثنا أبو عبيدة، عن قتادة، عن يونس بن جبير، عن حطان بن عبد الله الرقاشي، عن أبي موسى الأشعري قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إذا قرأ الإمام فأنصتوا، وإذا قال: {غير المغضوب عليهم ولا الضالين} فقولوا آمين۔ (صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۱۶۹۸، طبع دار المعرفة، بیروت، ونسخة الجامعة الاسلامية: ج۴: ص ۴۱۵)**

## سند کی تحقیق:

(۱) حافظ ابو عوانہ الاسفر اینیؒ (م ۳۱۶ھ) ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ (**ارشاد القاصی والدانی: ص ۶۹۶**)

(۲) سہل بن بحر الجندیسابوریؒ بھی صدوق ہیں۔

حافظ ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ)، حافظ قاسم بن قطلوبغاؒ (م ۸۷۹ھ) نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔ (**کتاب الثقات لابن حبان: ج۸: ص ۲۹۳، کتاب الثقات للقاسم: ج۵: ص ۱۵۱**)، امام ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) کے نزدیک بھی وہ صدوق ہیں۔ (**الکامل: ج۱: ص ۷۹، ج۶: ص ۱۴۴**)،

حافظ بزارؒ، حافظ الساجیؒ، امام ابو عوانہ الاسفر اینیؒ وغیرہ کئی ائمہ نے ان سے روایت لی ہے۔ (**مسند البزار: ج۱۷: ص ۳۳، المعجم الاوسط: ج۷: ص ۱۶۹**) اور حافظ ہیثمیؒ (م ۸۰۷ھ) نے بھی ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ (**مجمع الزوائد: حدیث نمبر ۷۹۱۶**)

لہذا وہ صدوق ہیں۔

**نوٹ:**

اس بات کا احتمال ہے کہ سہل بن بحر الجندیسابوریؒ اور سری بن سہل بن علقمہ الجندیسابوریؒ (م **۲۸۹ھ**) دونوں ایک ہی راوی ہوں۔ **(ارشاد القاصی والدانی: ص ۳۱۷)**،

لیکن اس سے الجندیسابوریؒ کی ثقاہت پر کوئی فرق نہیں پڑھتا۔ واللہ اعلم

(۳)　ابو عبد اللہ، عبد اللہ بن رشید الجندیسابوریؒ ثقہ ہیں۔

امام جعفر بن محمد بن الحسن بن عبد العزیز المصریؒ (م **۳۲۹ھ**) نے ان کو ثقہ قرار دیا ہے۔ **(صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۷۰۴۴، طبع دار المعرفة، بیروت، و نسخة الجامعة الاسلامیة: ج ۱۵: ص ۱۳۳)**، حافظ ابن حبانؒ (**۳۵۴ھ**) نے ان کو ثقات میں شمار کر کے مستقیم الحدیث قرار دیا ہے۔ **(الثقات لابن حبان: ج ۸: ص ۳۴۳)**، حافظ قاسم بن قطلوبغاؒ (م **۸۷۹ھ**) نے بھی ان کو ثقات میں شمار کر کے مستقیم الحدیث قرار دیا ہے۔ **(کتاب الثقات للقاسم: ج ۶: ص ۱۷)**، امام ابو سعد السمعانیؒ (م **۵۶۲ھ**) نے بھی ان کو مستقیم الحدیث قرار دیا ہے۔ **(الانساب للسمعانی: ج ۳: ص ۳۴۹)**، امام ابن عدیؒ (م **۳۶۵ھ**) کے نزدیک بھی یہ راوی صدوق ہیں۔ **(الکامل: ج ۸: ص ۱۷۳، ج ۱: ص ۷۹)**

**نوٹ:**

حافظ عراقیؒ (م **۸۰۶ھ**) نے امام بیہقیؒ (م **۴۵۸ھ**) کی جرح کا رد کیا ہے۔ **(ذیل میزان الاعتدال: ص ۱۳۳)**

لہذا ابو عبد اللہ، عبد اللہ بن رشید الجندیسابوریؒ ثقہ ہیں۔

(۴)　مجاعة بن الزبیر، ابو عبیدة الازدیؒ بھی صدوق ہیں۔

امام شعبہؒ نے ان سے روایت لی اور ان کی تعریف کی ہے، حافظ ذہبیؒ نے ان کو "**أَحَدُ العُلَمَاءِ العَامِلِيْنَ**" کہا۔ **(سیر: ج۷: ص۱۹۶)**

امام احمدؒ نے کہا کہ ان میں فی نفسہ کوئی حرج نہیں ہے، حافظ ابن عدیؒ نے کہا کہ مجاعۃ ان لوگوں میں سے ہیں جن کی احادیث قابل برداشت ہے، ان کی احادیث لکھی جائے گی۔ **(التذييل علي كتب الجرح و التعديل: ص۲۵۹)**

امام ابو عوانہ الاسفرایینیؒ اور امام منذری نے ان کی حدیث کی تصحیح کی ہے۔ **(صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۷۰۴۴، طبع دار المعرفة، الترغيب والترهيب للمنذرى: حديث نمبر ۱۹۸۵، باب: الترغيب في الصبرِ سيّما لمنِ ابْتُلِيَ في نفسه أو ماله)**

حافظ ابن حبانؒ ان کی توثیق مفسر کرتے ہیں کہ "**مستقيم الحديث عن الثقات**"۔ **(الثقات: ج۷: ص۵۱۷)** یہی بات امام ابو سعد السمعانیؒ **(۵۶۲ھ)** نے بھی کہی ہے۔ **(الانساب للسمعانی: ج۳: ص۳۴۹)**، حافظ ابن شاہینؒ **(۳۸۵ھ)** نے بھی ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔ **(تاریخ جرجان للسهمی: ص۵۵۱)**

شیخ الالبانیؒ نے بھی ایک جگہ ان کو حسن الحدیث قرار دیا ہے۔ **(سلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ: ج۱: ص۶۷۹)**، شیخ عامر حسن صبری نے ان کو صدوق، صالح اور محدث کہا ہے۔ **(سلسلۃ الاجزاء والکتب الاحادیث نمبر ۲۰: ص۶، طبع دار البشائر الاسلامیہ)**

لہذا مجاعۃ بن الزبیر، ابو عبیدۃ الازدیؒ صدوق اور حسن الحدیث ہیں، واللہ اعلم [7]

---

[7] <u>**مجاعۃؒ کی توثیق پر خبیب صاحب کے اعتراضات کے جوابات:**</u>

<u>**اعتراض نمبر ۱:**</u>

- امام شعبہؒ کی توثیق پر خبیب صاحب کہتے ہیں کہ مجاعۃ، شعبہؒ کے ہاں بھی ضعیف ہے اور اس کی دلیل میں موصوف نے الجرح و التعدیل سے ایک حکایات نقل کی اور اس پر ابن ابی حاتم کا تبصرا نقل کیا کہ اس حکایات میں شعبہؒ کا یہ انداز مجاعۃ کی توہین (تضعیف) پر دلالت کرتا ہے۔ **(مقالات اثریہ: ص ۳۹۳)**

**الجواب:**

ہم کہتے ہیں کہ راوی اپنی روایت کو دوسروں سے زیادہ جانتا ہے، جیسا کہ غیر مقلدین کا اصول ہے۔ **(فتاوی ناصر الدین الالبانی فی المدینۃ و الامارات: ص ۱۴۶، طبع دار الضیاء)**

اور اس روایت کے راوی ثقہ، حافظ الحدیث عبد الصمد بن عبد الوارثؒ **(م ۲۰۷ھ)** نے خود مجاعۃؒ سے حدیث لیتے وقت، اس روایت کو ان کی تعریف پر محمول کرتے ہوئے، امام شعبہؒ کا قول "**الصَّوَّامُ الْقَوَّامُ**" نقل کیا ہے۔ **(معجم اسامی شیوخ ابو بکر الاسماعیلی: ج ۲: ص ۶۷۳)**

معلوم ہوا کہ ثقہ، حافظ الحدیث عبد الصمد بن عبد الوارثؒ **(م ۲۰۷ھ)** کے نزدیک یہ روایت در صل مجاعۃؒ کی تعریف میں ہے۔ نیز حافظ ذہبیؒ **(م ۷۴۸ھ)** کے نزدیک بھی یہ روایت مجاعۃؒ کی تعریف میں ہے، چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ: "**وذكره شعبة مرة، فأثنى عليه، وقال: الصوام، القوام**"۔ **(سیر: ج ۷: ص ۱۹۶)**، نیز حافظ ابو عوانہ الاسفرایینیؒ **(م ۳۱۶ھ)** نے بھی اس روایت کو مجاعۃؒ کی تعریف میں مانا ہے۔ **(صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۷۰۴۴، طبع دار المعرفۃ، بیروت، ونسخۃ الجامعۃ الاسلامیۃ: ج ۱۵: ص ۱۳۳)**

لہذا ابن ابی حاتم کا تبصرا "کہ اس حکایات میں شعبہؒ کا یہ انداز مجاعۃ کی توہین پر دلالت کرتا ہے" مضر نہیں ہے۔

خاص طور سے جب کہ امام شعبہؒ **(م ۱۶۰ھ)** نے ان روایت بھی لی ہے اور ان کا روایت لینے میں اتقان مشہور و معروف ہے۔ **(اتحاف النبیل للسلیمانی: ج ۲)**، لہذا یہاں اس حکایات سے مجاعۃ کی حدیث میں تضعیف ثابت نہیں ہوتی۔

**اعتراض نمبر ۲:**

- خبیب صاحب کہتے ہیں کہ امام احمدؒ کے اس قول کا اصطلاحی جرح و تعدیل سے کوئی تعلق نہیں، کیونکہ انھوں نے تو خود ہی صراحت فرمادی ہے کہ فی نفسہ کوئی حرج نہیں، یہ نہیں فرمایا: فی حدیثہ، اس کی حدیث میں کوئی حرج نہیں۔ بلکہ وہ صرف نیک آدمی ہے۔

**الجواب:**

ہم کہتے ہیں کہ خبیب صاحب کی یہ بات اس وقت درست ہوتی جب کہ امام احمدؒ سے ان پر حدیث میں جرح مروی ہوتی، چونکہ یہاں جرح ثابت نہیں ہے، لہذا ان کا اعتراض ہی باطل و مردود ہے۔

اور یہی وجہ ہے کہ ائمہ محدثین نے بھی اس کو امام احمدؒ کی طرف سے مجاعۃ کی توثیق وثناء مانا ہے، چنانچہ اور امام احمدؒ کے اس قول کو حافظ ابن مبردؒ (**م۹۰۹ھ**) نے اپنی کتاب " **بحر الدم فيمن تكلم فيه الإمام أحمد بمدح أو ذم** " میں نقل کیا ہے۔ **(ص:۱۴۶)**

اب قارئین ہی بتائیے کہ ابن مبردؒ کے نزدیک یہ قول امام احمدؒ کی طرف سے راوی کی مدح ہے یا ذم؟؟؟

اتنا ہی نہیں، بلکہ حافظ ہیثمیؒ (**م۸۰۷ھ**) اس قول کو، امام احمدؒ کی صریح توثیق " **وَثَّقَهُ أَحْمَدُ** " پر محمول کیا ہے۔ **(مجمع الزوائد: حدیث نمبر ۹۱۲۱)**

عجیب بات ہے خود خبیب صاحب نے تسلیم کیا ہے کہ محدثین کا فہم دوسروں کے مقابلے میں راجح ہے۔ **(مقالات اثریہ: ۳۹۳)** لیکن یہاں لگتا ہے کہ وہ اپنی ہی بات بھول گیا۔ (اللہ ان کی بھول کو بھی معاف فرمائے۔۔۔ آمین)

**دیگر اعتراضات کا جواب:**

- آگے خبیب صاحب نے ابوعوانہؒ کی توثیق پر اعتراض کیا کہ انہوں نے تو متروک اور کذاب راویوں سے بھی روایت لی ہے۔ **(۳۹۳)** حالانکہ حافظ ابو عوانہؒ (**م۳۱۶ھ**) نے مجاعۃ کی روایت نقل کرنے کے بعد، ان کی توثیق بھی نقل کی ہے۔ **(صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۷۰۴۴، طبع دار المعرفة، بيروت، ونسخة الجامعة الاسلامية: ج۱۵: ص۱۳۳)**، جو کہ واضح دلیل ہے کہ حافظ ابو عوانہؒ (**م۳۱۶ھ**) کے نزدیک مجاعۃ معتبر ہیں۔

نیز خبیب صاحب جواب دیں کہ کسی امام کے نزدیک کوئی راوی ضعیف اور متروک ہو، تو کیا اس سے یہ لازم آتا ہے کہ ہر عالم یا محدث کے نزدیک وہ راوی ضعیف اور متروک ہو؟؟؟

- خبیب صاحب کہتے ہیں کہ ابن حبانؒ کی متابعات میں حافظ سمعانیؒ نے بھی ان کی توثیق کر دی ہے۔ **(ایضاً)**

خبیب صاحب سے گزارش ہے کہ وہ لکھ دیں کہ حافظ سمعانیؒ (**م۵۶۲ھ**) نے ابن حبانؒ (**م۳۵۴ھ**) کی "اندھی تقلید" میں مجاعۃ کی توثیق کر دی، پھر ہم ثابت کریں گے کہ حافظ سمعانیؒ (**م۵۶۲ھ**) نے تحقیق و تفتیش کے بعد امام ابن حبانؒ (**م۳۵۴ھ**) کا قول لیا ہے۔

**نوٹ:**

امام ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) جب کسی راوی کی صراحتاً توثیق کرتے ہیں، تو اس کی اہمیت کتنی ہوتی ہے، اس کے لئے دیکھئے : **التنکیل للمعلمی: ج۲: ص۶۶۹۔**

- خبیب صاحب کہتے ہیں کہ حافظ ذہبیؒ کو مجاعۃ کے معدلین میں شمار کرنا درست نہیں ہے، کیونکہ انھوں نے موصوف کو دیوان الضعفاء اور المغنی فی الضعفاء میں ذکر کیا اور اس کے ضعف کی بنیاد امام دار قطنی کا قول "ضعیف" قرار دیا ہے۔ **(ایضاً: ۳۹۴)**

حالانکہ دیوان الضعفاء دراصل حافظ ابن الجوزیؒ کی کتاب "الضعفاء" کا اختصار ہے، اس لئے ان کا نام اس میں آ گیا۔ **(مجلہ الاجماع: ش۲: ص۸۷)**، رہا حافظ ذہبیؒ کے نزدیک ان کی حیثیت کیا ہے؟؟ تو ان کو "**أَحَدُ العُلَمَاءِ العَامِلِيْنَ**" کہنے کے ساتھ ساتھ میزان الاعتدال میں ان کا دفاع بھی کیا ہے۔ **(ج۳: ص۴۳۷)** چنانچہ ان کے الفاظ یہ ہیں:

**مجاعة بن الزبير.**

**عن محمد بن سيرين، وقتادة.**

**قال أحمد: لم يكن به بأس في نفسه.**

**وضعفه الدارقطني.**

**وقال ابن عدي: هو ممن يحتمل ويكتب حديثه.**

**قلت: روى عنه شعبة، وعبد الصمد التنوري، وعبد الله بن رشيد.**

**وقال شعبة: كان صواما قواما۔**

لہذا راجح قول میں مجاعہؒ، حافظ ذہبیؒ کے نزدیک بھی مقبول ہیں۔ واللہ اعلم

خلاصہ یہ کہ مجاعۃ بن زبیرؒ پر جرح مرجوح ہے اور وہ صدوق اور حسن الحدیث ہیں۔ واللہ اعلم

**ابن خراشؒ کی جرح اور ایک اہم وضاحت:**

بعض کتب میں ابن خراشؒ کی جرح کے مکمل الفاظ نہیں نقل کئے گئے، لیکن حافظ ابو عوانہ الاسفرایینیؒ (م ۳۱۶ھ) نے ان کے مکمل الفاظ نقل کئے ہے، چنانچہ وہ کہتے ہیں کہ:

ابن خراشؒ نے کہا کہ صغار سے مروی مجاعہؒ کی روایت پر اعتبار نہیں کیا جاسکتا۔ **(صحیح ابی عوانہ: حدیث نمبر ۷۰۴۴، طبع دار المعرفة، بيروت، ونسخة الجامعة الاسلامية: ج۱۵: ص۱۳۳)**، معلوم ہوا کہ ابن خراشؒ کا قول " **ليس مما يعتبر به** " صغار کے

(۵) قتادہؒ (م ۱۱۹ھ)

(۶) یونس بن جبیرؒ (م بعد ۹۰ھ)

(۷) حطان بن عبد اللہ الرقاشیؒ (م بعد ۷۰ھ) صحیحین کے ثقہ رواۃ میں سے ہیں۔

(۸) ابو موسی الاشعریؓ (م ۵۰ھ) مشہور صحابی رسول صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ہیں۔

لہذا یہ سند حسن ہے۔ اور زبیر علی زئی صاحب نے بھی اس سند کو حسن لذاتہ قرار دیا ہے۔ **(الاعتصام: ۲۱ تا ۲۷، نومبر ۲۲، ۲۰۰۸ ذی قاعدہ ۱۴۲۹ھ: ص ۲۱)**

**متابع نمبر ۴ :**

**إمام متفنّن متبحّر فِي العلم**، مشہور مفسر ابو عبد اللہ محمد بن احمد بن ابو بکر بن فرح الخزرجی القرطبیؒ (م ۶۷۱ھ) فرماتے ہیں کہ:

" **وقد روي عن عبد الله بن عامر عن قتادة متابعة التيمي، ولكن ليس هو بالقوي** "

التیمیؒ کی طرح "**إذا قرأ الإمام فأنصتوا** " کی زیادتی عبد اللہ بن عامرؒ عن قتادہؒ بھی مروی ہے، لیکن عبد اللہ بن عامرؒ قوی نہیں ہیں۔ **(تفسیر القرطبی: ج ۱: ص ۱۲۱)**

---

ساتھ خاص ہے۔ اور یہ جرح ان کی مجاعہؒ کی خاص صورت کے بارے میں ہے۔ جیسا کہ آگے حافظ ابو عوانہ الاسفرائینیؒ (م ۳۱۶ھ) کے کلام سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے۔

لہذا اس جرح کو مجاعہؒ پر علی الاطلاق محمول کرنا صحیح نہیں ہے۔ نیز اس کے مقابلے میں حافظ ابن حبانؒ (م ۳۵۴ھ) کی توثیق صریح اور تحقیق پر مبنی ہے کہ مجاعہؒ جب ثقات سے روایت کریں تو وہ مستقیم الحدیث ہیں، یہی وجہ ہے کہ ان کی توثیق کو توثیق مفسر قرار دیا گیا ہے، اور یہاں بھی چونکہ مجاعہ بن زبیرؒ ثقہ، حافظ الحدیث، امام قتادہؒ (م ۱۱۹ھ) سے روایت کر رہے ہے۔

لہذا وہ اس روایت میں مستقیم الحدیث ہیں۔ واللہ اعلم

**وضاحت:**

عبد اللہ بن عامر الاسلمیؒ **(م ۱۵۱ھ)** اگرچہ ضعیف ہیں، البتہ متابعات میں قابل قبول ہیں، چنانچہ امام ابو حاتمؒ کہتے ہیں کہ وہ متروک نہیں ہیں، امام ابن عدیؒ کہتے ہیں کہ وہ عزیز الحدیث ہیں اور ان کی بعض روایات کی متابعات نہیں کی گئی اور وہ ان لوگوں میں سے ہیں، جس کی احادیث لکھی جائے گی۔ **(تہذیب الکمال: ج۱۵: ص۱۵۱)**

حافظ ابن حجر عسقلانیؒ **(م ۸۵۲ھ)** کہتے ہیں کہ:

" **ضعيف لكنه ليس بمتروك وحديثه حسن في المتابعات** "

الاسلمیؒ ضعیف ہیں، لیکن وہ متروک نہیں ہیں اور ان کی حدیث متابعات کی صورت میں حسن ہے۔ **(فتح الباری: ج۲: ص۱۴۷)**

معلوم ہوا ان کی روایت بھی متابعات میں ذکر کی جاسکتی ہے۔

**خلاصہ:**

حاصل کلام یہ ہے کہ ابو موسی الاشعریؓ کی روایت میں التیمیؒ **(م ۱۴۳ھ)** کی زیادتی " **إذا قرأ الإمام فأنصتوا** " متابعات کی وجہ سے مزید قوی اور مضبوط ہو جاتی ہے، اور اس کا انکار محض باطل و مردود ہے۔

## کیا اس حدیث سے قراءت خلف الامام کی ممانعت ثابت نہیں ہوتی؟؟؟

اس حدیث کی صحت تسلیم کرنے کے بعد بھی، غیر مقلد عالم زبیر علی زئی صاحب کہتے ہیں کہ حدیث مذکورہ سے قراءت خلف الامام کی ممانعت ثابت نہیں ہوتی۔ **(الاعتصام: ۵ تا ۱۱ دسمبر ۲۰۰۸، ۶ ذی الحجہ ۱۴۲۹ھ: ص۲۸)**

**الجواب:**

درج ذیل محدثین و علماء کرام نے اس حدیث سے قراءت خلف الامام کی ممانعت پر استدلال یا اسے تسلیم کیا ہے:

۱- امام ابو بکر ابن ابی شیبہؒ (م ۲۳۵؁ھ) نے اس حدیث کو "**مَن كره القِرَاءَةَ خَلفَ الإمَامِ**" میں ذکر کیا ہے۔ **(مصنف ابن ابی شیبہ: ج۳: ص ۲۷۳)**

۲- امام نسائیؒ (م ۳۰۳؁ھ)۔ **(سنن نسائی: ج ۲: ص ۱۴۱، ت شیخ ابو الفتاح ابو غدہ)**

۳- امام ابن بطالؒ (م ۴۴۹؁ھ) نے کہا:

**ولا يختلف أهل التأويل أن المراد بهذه الآية سماع القرآن في الصلاة، ومعلوم أن هذا لا يكون إلا في صلاة الجهر، لأن السر لا يستمع إليه ولقوله عليه السلام: (إنما جعل الإمام ليؤتم به، فإذا كبر فكبروا، وإذا قرأ فأنصتوا)، وقد صححه أحمد بن حنبل۔ (شرح بخاری لابن بطال: ج ۲: ص ۳۷۰)**

۴- حافظ ابن عبد البرؒ (م ۴۶۳؁ھ)۔ **(الاستذکار: ج ۱: ص ۴۶۵-۴۶۶، الکافی: ج ۱: ص ۲۰۱-۲۰۲)**

**۵-** حافظ ابو الولید الباجیؒ (م ۴۷۴؁ھ) نے کہا:

**" هذا أمر والأمر يقتضي الوجوب ودليلنا من جهة القياس أن هذا حال ائتمام فوجب أن تسقط معها القراءة عن المأموم أصله ما لو أدركه راكعا "۔ (المنتقی: ج ۱: ص ۱۶۱)**

۶- امام قاضی عیاضؒ (م ۵۴۴؁ھ) نے کہا:

**"في قوله: "فإذا قرأ فأنصتوا" حجة لمالك ومن قال بقوله لا يقرأ معه فيما يجهر به"۔ (اکمال المعلم: ج ۲: ص ۳۰۰)**

۷- حافظ ابو بکر ابن العربیؒ (م ۵۴۳؁ھ) نے کہا:

**وأما الجهر فلا سبيل إلى القراءة فيه لثلاثة أوجه: أحدها: أنه عمل أهل المدينة.**

**الثاني: أنه حكم القرآن قال الله سبحانه: {وإذا قرئ القرآن فاستمعوا له وأنصتوا}.**

**وقد عضدته السنة بحديثين: أحدهما: حديث عمران بن حصين: «قد علمت أن بعضكم خالجنيها».**

**الثاني: قوله: "وإذا قرأ فأنصتوا".**

**الوجه الثالث: في الترجيح: إن القراءة مع جهر الإمام لا سبيل إليها فمتى يقرأ؟ فإن قيل: يقرأ في سكتة الإمام. قلنا: السكوت لا يلزم الإمام فكيف يركب فرض على ما ليس بفرض، لا سيما وقد وجدنا وجها للقراءة مع الجهر، وهي قراءة القلب بالتدبر والتفكر، وهذا نظام القرآن والحديث، وحفظ العبادة، ومراعاة السنة، وعمل بالترجيح والله أعلم۔ (احکام القرآن لابن العربی: ج ۲: ص ۳۶۷)**

۸- حافظ موفق الدین ابن قدامہؒ (م ۶۲۰ھ)۔ **(المغنی: ج ۱: ص ۴۰۴)**

۹- امام ضیاء الدین مقدسیؒ (م ۶۴۳ھ) نے اس حدیث کو باب " **باب في ترك القراءة فيما جهر فيه الإمام** " میں سب سے پہلے نقل کیا ہے۔ **(السُّنَنُ وَالأَحْكَامُ عَنِ المُصْطَفَى عَلَيهِ أَفْضَلُ الصَّلَاةِ والسَّلَامَ: ج ۲ : ص ۴۹)**

۱۰- امام مجد الدین ابن تیمیہؒ (م ۶۵۲ھ) نے بھی اسے ترک قراءت خلف الامام کے باب میں پہلے نمبر پر ذکر کیا ہے۔ **(المنتقی لمجد الدین: ص ۱۸۹)**

۱۱- حافظ ابو العباس القرطبیؒ (م ۶۵۶ھ)۔ **(المفہم للقرطبی: ج ۲: ص ۳۹)**

۱۲- حافظ ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸ھ) نے کہا:

**فجزم الزهري بهذا من أحسن الأدلة على أنهم تركوا القراءة خلفه حال الجهر بعدما كانوا يفعلونه وهذا يؤيد ما تقدم ذكره ويوافق قوله: {وإذا قرأ فأنصتوا} ولم يستثن فاتحة ولا غيرها۔ (مجموع الفتاوی: ج ۲۳: ص ۳۱۹)**

انکے علاوہ کئی ائمہ، علماء بلکہ سعودیہ کے کئی سلفی علماء نے بھی اس حدیث سے ترک قراءت پر استدلال کیا ہے، جن میں شیخ الالبانیؒ بھی ہیں۔ تفصیل کے لئے ان کی کتاب "**اصل صفة صلاة النبی ﷺ**" کا مطالعہ کریں۔

اور مولانا سرفراز خان صفدرؒ (م) کہتے ہیں کہ ان حضرات کی یہ توجیہ اور تاویل کہ " **إذا قرأ الإمام فأنصتوا** " سے مراد مازاد علی الفاتحہ کی قراءت ہے قطعاً باطل ہے۔ اس لئے کہ مسلم اور ابو عوانہ وغیرہ کے حوالہ سے صحیح روایت ان الفاظ کے ساتھ آنحضرت ﷺ سے نقل کی جاچکی ہے۔

"**وإذا قرأ فأنصتوا وإذا قال {غير المغضوب عليهم ولا الضالين}، فقولوا: آمين۔۔۔**"

کہ جب امام قراءت کرے، تو تم خاموش رہو اور جب امام "**غير المغضوب عليهم ولا الضالين**" کہے تو تم آمین کہو۔

یہ عقدہ تو فریق ثانی ہی حل کرے گا کہ "**غير المغضوب عليهم ولا الضالين**" سے قبل وہ کون سی قراءت ہے جس میں امام کا فریضہ قراءت کرنا اور مقتدیوں کا وظیفہ خاموش رہنا بتلایا گیا ہے ؟؟

شاید ان کے نزدیک اس اثناء میں سورہ یٰسین کی قراءت سنت ہو، جس کی امام قراءت کرتا رہے اور اس وقت مقتدی خاموش رہیں ؟؟ اس صحیح حدیث کو پیش نظر رکھ کر بخوبی یہ اندازہ ہو سکتا ہے کہ یہ تاویل قطعی طور پر باطل اور مردود ہے۔ **(احسن الکلام: ج۱: ص ۲۶۳-۲۶۴)**

خلاصہ یہ کہ "**وإذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادتی صحیح و درست ہے اور وہ امام کے پیچھے قراءت کی ممانعت پر صریح ہے، جیسا کہ ائمہ محدثین نے صراحت کی ہے۔

## دلیل نمبر ۲ :

امام نسائیؒ (م ۳۰۳ھ) نے کہا:

**أخبرنا الجارود بن معاذ الترمذي، قال: حدثنا أبو خالد الأحمر، عن محمد بن عجلان، عن زيد بن أسلم، عن أبي صالح، عن أبي هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "إنما جعل الإمام ليؤتم به، فإذا كبر فكبروا، وإذا قرأ فأنصتوا، وإذا قال سمع الله لمن حمده فقولوا: اللهم ربنا لك الحمد۔ (سنن نسائی: حدیث نمبر ۹۲۱)**

## سند کی تحقیق:

(۱) امام ابو عبد الرحمٰن، احمد بن شعیب النسائیؒ (م ۳۰۳ھ) مشہور ثقہ، حافظ الحدیث اور صاحب السنن ہیں۔ **(تقریب: رقم ۴۵)**

(۲) الجارود بن معاذ الترمذیؒ (م ۲۴۴ھ) بھی ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۸۸۲)**

(۳) ابو خالد، سلیمان بن حیان الاحمرؒ (م ۱۹۰ھ) صحیحین کے راوی اور مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(ذكر أسماء من تكلم فيه وهو موثق: ص ۹۲، الرواة الثقات المتكلم فيهم بما لا يوجب ردهم: ص ۱۰۱، تذکرۃ الحفاظ)**

بلکہ حافظ عجلیؒ(م۲۶۱ھ) ان کو ثقہ، ثبت اور صاحب سنۃ قرار دیتے ہیں۔ ابوہشام الرفاعیؒ(م۲۴۸ھ) ثقہ، امین کہتے ہیں۔ ایک روایت میں ابن معینؒ(م۲۳۳ھ) بھی کہتے ہیں کہ ان میں کوئی حرج نہیں ہے۔ وہ ثقہ ہیں، وہ ثقہ ہیں۔ (**تہذیب التہذیب: ج۴: ص ۱۸۱-۱۸۲، موسوعۃ أقوال یحیی بن معین: ج۲: ص ۲۴۳**)

لہذا وہ ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ (**سیر: ج۹: ص۱۹**)، بلکہ بعض کے نزدیک ثبت اور امین ہیں، جیسا کہ گزر چکا۔

(۴) محمد بن عجلانؒ(م۱۴۸ھ) صحیح مسلم و سنن اربع کے راوی اور صدوق ہیں۔ (**تقریب: رقم ۶۱۳۶، سیر**)

**نوٹ نمبر ۱:**

تقریب میں موجود "**إلا أنه اختلطت عليه أحاديث أبي هريرة**" سے مراد " **خصوصًا في روايته عن المقبري**" ہے، جیسا کہ حافظؒ نے دوسری جگہ لکھا ہے۔ (**نتائج الافکار: ج۱: ص۱۱۳**) اور تہذیب التہذیب کے اقوال سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔ **دیکھئے تہذیب التہذیب: ج۹: ص ۳۴۱**۔

**نوٹ نمبر ۲:**

یہاں "**اختلطت**" سے مراد اصطلاحی اختلاط نہیں کہ راوی کا آخری عمر میں حافظہ متغیر ہو گیا، وغیرہ وغیرہ، بلکہ اس سے مراد المقبریؒ سے روایات کرنے میں غلطیوں کا واقع ہونا ہے۔ کیونکہ کتب **المختلطین** میں کسی امام نے ان کو شمار نہیں کیا۔ واللہ اعلم

(۵) زید بن اسلمؒ(م۱۳۶ھ) صحیحین کے راوی اور ثقہ، عالم ہیں۔ (**تقریب: رقم ۲۱۱۷**)

(۶) ذکوان ابو صالح السمانؒ(م۱۰۱ھ) بھی صحیحین کے راوی اور ثقہ، ثبت امام ہیں۔ (**تقریب: رقم ۱۸۴۱**)

(۷) ابو هريرة، عبد الرحمٰن بن صخرؓ(م۵۹ھ) مشہور صحابی رسول ﷺ اور حافظ الصحابہؓ ہیں۔

لہذا یہ سند کے تمام رواۃ ثقہ اور روایت صحیح ہے۔

**اعتراض نمبر ۱:**

اثری صاحب کہتے ہیں کہ **سعید المقبری** ؒ کے طریق کے علاوہ بھی محدثین نے ابن عجلانؒ کی روایتوں پر کلام کیا ہے، چنانچہ ترمذیؒ **باب ماجاء فی الاعتماد فی السجود** کے تحت ایک حدیث بواسطہ ابن عجلان عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرۃ نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

اس روایت کو ہم صرف لیث عن ابن عجلان عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرہ کے طریق سے ہی پہنچانتے ہیں اور سفیان بن عیینہ وغیرہ نے اسے سمی عن النعمان بن ابی عیاش کے طریق سے روایت کیا ہے اور ان کی روایت لیثؒ کی روایت سے اصح ہے۔

امام ترمذی کے علاوہ امام بخاریؒ نے بھی نعمان بن ابی عیاش کے مرسل طریق کو ہی ترجیح دی "۔ **(توضیح الکلام: ص۷۲۸-۷۲۹)**

**الجواب:**

اگر چہ امام بخاریؒ **(م۲۵۶ھ)**، امام ترمذیؒ **(م۲۷۹ھ)**، امام ابو حاتمؒ **(م۲۷۷ھ)** وغیرہ ائمہ نے اس سمیؒ والی روایت کے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے، لیکن یہ روایت امام ابو داودؒ **(م۲۷۵ھ)**، امام ابن خزیمہؒ **(م۳۱۱ھ)**، امام ابن حبانؒ **(۳۵۴ھ)**، امام ابو عبد اللہ الحاکم **(م۴۰۵ھ)**، حافظ ضیاء الدین المقدسیؒ **(م۶۴۳ھ)**، حافظ ذہبیؒ **(م۷۴۸ھ)**، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ **(م۸۵۲ھ)** کے نزدیک مسند ہے۔ **(سنن ابو داود: حدیث نمبر ۹۰۲، شرح ابن ماجہ للمغلطائی: ص ۱۵۰۴، صحیح ابن حبان: حدیث ۱۹۱۸، المستدرک للحاکم مع تلخیص للذہبی: ج۱: ص ۳۵۲، السنن والاحکام للمقدسی: ج۲: ص ۹۴، فتح الباری: ج۲: ص ۲۹۴)**[8]

معلوم ہوا کہ اس حدیث کے متصل و مرسل ہونے میں ائمہ کا اختلاف ہے۔

اور ابن عجلانؒ **(م۱۴۸ھ)** نے دونوں طرح سے اس حدیث کو روایت کی ہے، یعنی ابن عجلانؒ **(م۱۴۸ھ)** سے یہ روایت عن سمی عن نعمان عن النبی ﷺ مرسلاً بھی مروی ہے اور عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرہ عن النبی ﷺ متصلاً بھی ہے۔ **(دیکھئے العلل للدارقطنی: ج۱۰: ص ۸۵)**

---

[8] امام ابو داودؒ نے اس پر سکوت اختیار کیا ہے، جو کہ ان کے نزدیک اس روایت کے صحیح ہونے کی دلیل ہے، جیسا کہ خود انہوں نے اپنے رسالہ الی اہل مکہ میں تصریح کی ہے۔

لہذا یہاں پر ابن عجلانؒ نے ابن عیینہؒ (**م۱۹۸ھ**)، سفیان الثوریؒ (**م۱۶۱ھ**) وغیرہ کی مخالفت نہیں کی، بلکہ سمیؒ (**م۱۳۰ھ**) سے ایک زیادتی والی روایت بیان کی ہے، چونکہ ابن عجلانؒ (**م۱۴۸ھ**) ثقہ، صدوق، حافظ الحدیث ہیں، لہذا ان کی یہ زیادتی قابل قبول ہے۔

**نوٹ نمبر۱ :**

شیخ الالبانیؒ نے تو ابن عجلانؒ عن سعید المقبری کی ایک روایت کو حسن قرار دیا ہے اور کہا کہ " **فالظاهر أن ابن عجلان كان تارة يرفعه، وأخرى يوقفه، والحديث مرفوع بلا شك** "۔ (**الصحيحة: حديث نمبر ۸۶۲**) لہذا اسی اصول کی روشنی میں ابن عجلانؒ کی روایت بھی مرفوع ہوگی۔

خلاصہ یہ کہ ان ائمہ کا کلام مرجوح ہے اور راجح یہی ہے کہ یہ روایت متصل ہے اور اثری صاحب کا استدلال باطل ومردود ہے۔

**نوٹ نمبر۲ :**

اس بات کا بھی احتمال ہے کہ نعمان بن ابی عیاشؒ نے یہ روایت ابو ہریرہؓ سے ہی ارسال کی ہے، کیونکہ ان دونوں حضرات کا امکان لقاء ممکن ہے۔ واللہ اعلم

**اعتراض نمبر۲ :**

خبیب صاحب کہتے ہیں کہ اس زیادت کو بے اصل قرار دینے والے ماہرین علماء ہیں۔ (**مقالات اثریہ: ص۳۹۹، نیز دیکھئے توضیح الکلام: ص۷۲۳**)

**الجواب:**

ائمہ علل اس حدیث کے علت پر متفق نہیں ہے۔

خبیب احمد صاحب نے اس زیادت کے **مضعفین** میں امام یحیی بن معینؒ، امام بخاریؒ، امام محمد بن یحیی الذہلیؒ، امام ابو داودؒ، امام ابن خزیمہ غیرہ کا نام ذکر کیا ہے، لیکن ان حضرات نے اس روایت میں موجود الفاظ "**وإذا قرأ فأنصتوا** " کو ابو خالد الاحمرؒ (**م۱۹۰ھ**) کا وہم قرار دیا ہے۔ (**مقالات اثریہ: ص۳۹۹**)،

